اسباب - جب حلق یا حلقوم مین جو حلق کے بعد وہ نالی ہے جسکی راہ سے
غذا معدہ مین جاتی ہے کوئی سخت چیز مثل کڑبی یا گنے وغیرہ کے بڑے بڑے
ٹکڑے اٹک جاتے ہین تب یہہ حالت پیدا ہوتی ہے - یا کبھی چارہ کے ساتھہ
چمڑا - لوہا - کیل - کانٹا نوکدار لکڑی کے کھا جانے اور اٹک جانے سے یہہ حالت
ہو جاتی ہے - اکثر حلقوم مین سخت اور نوکدار چیزین اٹک جانے سے خراش
پیدا کر دیتی ہین + علامات - جب جانور کے حلق مین کوئی چیز اٹکتی ہے تو
کھانسی اٹھتی ہے اور منھہ سے رال بہتی ہے اور پانی پینے کے وقت ناک سے
نکل جاتا ہے - حلقوم مین جب رکاوٹ ہوتی ہے تو جانور جو چیز پیتا ہے نرخرہ مین
رک کر منھہ اور نتھنون کے راستہ الٹ کر نکل جاتی ہے - جانور پیچھے ہٹتا ہے
اسکی صورت سے درد کی کیفیت ظاہر ہوتی ہے - جو چیز حلق مین اٹک گئی ہے
اسکے دفعیہ کے واسطے گردن کے عضلات مین تشنج معلوم ہوتا ہے جانور کوشش
کرتا ہے کہ جو چیز اٹک گئی ہے یا تو معدہ کے اندر چلی جاے یا منھہ کے راستہ
باہر نکل جاے - تہوڑی دیر مین نفخ کے آثار نمودار ہو جاتے ہین - اگر جانور
کی جلد گلو خلاصی نہو تو بائین جانب پیٹ پہول جاتا ہے اگر حلق مین کوئی چیز
اٹکی ہو تو ہاتھہ حلق کے اندر ڈالنے سے محسوس ہو سکتی ہے - اور جو اسکو

| گردوآ | اناؤ | اودہہ | گولاگن گلی | بانکوڑا | بنگالہ |
|---|---|---|---|---|---|
| گردوہا | ایضاً | ایضاً | گولافولا | تپرا | بنگال |
| گریرا | جہانسی | ممالک مغربی وشمالے | گولی | حصار | پنجاب |
| گلدن | حصار | پنجاب | گہتکو | حیدرآباد | سندہہ |
| گلدریا | ایضاً | ایضاً | گہروا | آگرہ | ممالک مغربی وشمالے |
| گل کہتونا | انبالہ | ایضاً | ہبک | حصار | بنجاب |

## مکرر یہہ کہ

غالبًا اسمار مذکورہ بالاسب درست ہونگے اور جو اختلاف وقوع مین اوسکے اونکا سبب یہہ سمجہنا چاہیئے کہ چند اضلاع مین مختلف بیماریون کو ایک ہی نام سے مشہور کرتے ہین اور کہین ایک ہی مرض کے مختلف درجون کے جدا جدا نام ہین + ایسا معلوم ہوتاہے کہ ورم الحلق بہی کہہیا یا گہترلوان کی ایک قسم ہے اور یہہ بیماری متعدی ہے چاہیئے کہ جانوران مبتلاے مرض مذکور کا علاج وانسداد اوسی طرح کرین جیسا امراض متعدی مین کرتے ہین +

## + ساتوین فصل انسداد الحلق

ماہیت ۔ نگلنے مین دقت کا ہونا یا بالکل نہ نگلا جانا ماہیت اس بیماری کی ہے

| مہارا | ” | ببنئی | × | × | × |
|---|---|---|---|---|---|
| **ذات الجنب کے جملہ ہندوستانی نام** | | | | | |
| پاپیا | ” | ببنئی | ذات الجنب | ” | ببنئی |
| پہولیسا | وردہا | ممالک متوسط | ہریانا | حصار | پنجاب |
| پہیری | ” | پنجاب سندہ ببنئی | + | + | + |
| **کہٹیا یا گتہریوان کے چارون قسم کے جملہ ہندوستانی نام** | | | | | |
| اوردرو | سورت | ببنئی | چہاپرمینوو | پرکاند | ایضاً |
| اوروئی | نیچ مہال | ببنئی | ستہہ | ” | پنجاب |
| پالیا | آگرہ | ممالک مغربی وشمالی | سوامہا | ” | ممالک متوسط |
| تہلورمینوو | پرکاند | مندراس | گہرکا | رائے بریلی | اودہہ |
| **غالب یہہ خرابی ذات الجنب کی ہے** | | | | | |
| گتہریوان | ” | اودہہ | کہوڑوآ | کہیری | ایضاً |
| کہنیا | لکہنؤ | ایضاً | گہنیار | شاہ نبدر | ببنئی |

| کہجا | ״ | سلہٹ | کہتیا | کمایون | ممالک مغربی و شمالی |
|---|---|---|---|---|---|
| کہرپیڑا | ״ | بنگال جنوب | کہر | ״ | بنگال جنوبی |
| کہراتیئی | کوچ بہار | بنگال | کہورا | ״ | ایضاً |
| کہرالا | ״ | بنگال جنوب | کہریکا | آسام | بنگال |
| گہرانیما | ״ | بنگال جنوبی | کہری فنا | آسام | ایضاً |
| کہریکا | اٹاوہ | ممالک مغربی و شمالی | گوڑپہونا | نرسنگھپور | ممالک متوسط |
| کہرپہنا | ہمیرپور | ایضاً | گرگہر | اودہہ | اودہہ |
| کہرتا | ״ | اودہہ | لارو | ״ | پنجاب |
| کہرچن | سورت | بمبئی | لاگ | کلابہ | بمبئی |
| کہرکہوٹ | کلابہ | ایضاً | لال | شعلہ پور | ایضاً |
| کہرمنڈموسو | سورت | ایضاً | لگاروگ | سورت | ایضاً |
| کہرنٹ | کوچ بہار | بنگال | مواسا | احمد آباد | ایضاً |
| کہروا | احمد نگر | بمبئی | مومانگ | ״ | مندراس |
| کہروالو | پنچ مہال | ایضاً | موکہر | ״ | پنجاب |
| کہرئی | دیناج پور | بنگال جنوبی | مونکہی | انبالہ | ایضاً |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| بکرا | کمایون | ممالک مغربی و شمالی | چروا | ,, | ایضاً |
| بگہیڑ | کوچ بہار | بنگالہ | دہکا | کمایون | بنگالہ |
| بہورا | ,, | ممالک متوسط | روڑا | میرٹہہ | ممالک مغربی و شمالی |
| بے اجارہ | اوتاکمنڈ | مندراس | سوباکار | آسام | بنگالہ |
| بیکرا | ,, | ممالک متوسط | سبوکر بنور | آسام | بنگالہ |
| پکا | آگرہ | ممالک مغربی و شمالی | سدہ | میرٹھ | ممالک مغربی و شمالی |
| پہٹوا | اڑیسہ | بنگال | سمارو | سہوان سندہ | ببئی |
| پیرا | امرت سر | پنجاب | کالجارہ | اوتاکمنڈ | مندراس |
| تہیگا | ,, | ممالک متوسط | کانگ | گورکھپور | ممالک مغربی و شمالی |
| چپ چپا | بہاگلپور | بنگال | کچا | ,, | بنگال جنوبی |
| چپ چپا | کوچ بہار | ایضاً | کہرگ مرگ | ,, | پنجاب |
| چپکا | روہیلکھنڈ | ممالک مغربی و شمالی | کم کہر | ,, | اودھ |
| چپکہ | آسام | بنگال | کنگوا | ,, | ایضاً |
| چمت ستیا | کشن گنج | بنگال جنوبی | کنجالہ | بہاگلپور | بنگال جنوبی |
| چواسیا | بہاگلپور | بنگال | کہانگ | ,, | اودھہ |

| مینڈھا | میرٹھہ | ممالک مغربی و شمالی | دکائی | ״ | ایضاً |
|---|---|---|---|---|---|
| نارا | ״ | بنگال جنوبی | ویدن | میرٹھہ | ممالک مغربی و شمالی |
| نرودپیا | رتھہ نگری | بمبئی | ویر | لاہور | پنجاب |
| نوابی | انبالہ | پنجاب | ہری بری | دہرروار | بمبئی |
| نین بیانی | بلگام | بمبئی | ہوالی | ماسک | ایضاً |
| وا | لاہور | پنجاب | ہولیا | ایضاً | ایضاً |
| روگ واری اچھا | شعلہ پور | بمبئی | ہیری بیانی | دہرروار | ایضاً |
| واہ | اودہہ | اودہہ | ہیطنہ | چھوٹا ناگپور | بنگالہ اودہہ |
| وبا | ملتان | پنجاب | یور | ״ | سکم نیپال |
| وسوری | ״ | مندراس | × | × | × |

## گھریکا کے اسماء ہندوستانی

| اگراو | میرٹھہ | ممالک مغربی شمالی | بچکا | حصار | پنجاب |
|---|---|---|---|---|---|
| الیشو | ״ | بنگال جنوبی | بادلا | ڈہاکہ | بنگال جنوبی |
| بنان | ״ | ایضاً | بدل کھر | ״ | ایضاً |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| کدسی نو | ،، | مندراس | ملکھہ پینگا | ،، | بنبئی |
| گبونا | لکھنو | اودہہ | موا | آسام | بنگال |
| گوسنت | چھوٹاناگپور | بنگال جنوبی | موار | ایضاً | ایضاً |
| گوتہن تیلا | کانپور | ممالک مغربی وشمالی | موداہ | حصار | پنجاب |
| گوتی | ،، | بنگالہ جنوبی | مور | آسام | بنگال |
| گوگلانی | ،، | ایضاً | موراومورائی | ایضاً | ایضاً |
| لہوسا | سملپور | ممالک متوسط | موس لیا | دلابہ | بنبئی |
| ماتا | ،، | بنگالہ جنوبی | موکھہ | لودہیانہ | پنجاب |
| ماتاکانکسار | پٹنہ | بنگالہ | موگھہ | ،، | ایضاً |
| بارتہاوک | ،، | بنبئی | مویر | آسام | بنگال |
| مان | کمایون | ممالک مغربی وشمالی | منہہ پسنگا | ،، | ایضاً |
| مانون | امرتسر | پنجاب | مہاروگ | کینسرا | بنبئی |
| مائی | ،، | بنبئے | مہامائی | میرٹھہ | ممالک مغربی وشمالی |
| مرائی | ،، | ممالک متوسط | مہامئی | بہاگلپور | بنگال |
| مرسی | گوجرانوالہ | پنجاب | ماہینی بیانی | بلگام | بنبئی |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| چرهوا | سلطان پور | اودهه | رازی | کهیری | اودهه |
| چوزیاه | ″ | تبت | رخمت | راول پنڈی | پنجاب |
| چهئی | راج پور | ممالک متوسط | سترو | شکارپور | بمبئی |
| چیچک | پٹنہ | بنگالہ | ستلا | ″ | بنگالہ جنوبی |
| چن درگا | کنیسر | بمبئی | سراکو | ″ | مندراس |
| چیندیا | ایضا | ایضا | سربان | ناسک | بمبئی |
| دابا | ″ | پنجاب | سرک | حصار | پنجاب |
| داکنا | پٹنہ | بنگالہ جنوبی | سملا | ″ | بنگال جنوبی |
| دوداروگهہ | ″ | مندراس | سیال | ملتان | پنجاب |
| دوکهنیا | ″ | بنگالہ جنوبی | ستیلا | کوچ بہار پٹنہ | بنگالہ |
| دہیرسی | راج شاہی | ایضاً | سیر | میرٹھ | ممالک مغربی و شمالی |
| دیبی | الہ آباد | ممالک مغربی و شمالی | سیلی | سورت | بمبئی |
| دیبی کی روديا | اُناؤ | اودهه | سیئور | شکارپور سندھ | ایضاً |
| دیوی | کلابہ | بمبئی | فوشوره | ″ | بنگال جنوبی |
| ودو | سورت | ایضاً | فلوکو | ″ | بہونان |

| نام | ضلع | احاطہ | نام | ضلع | احاطہ |
|---|---|---|---|---|---|
| ہبیدن | آگرہ | ممالک مغربی وشمالی | پوکنل کی بہاری | پہاڑپور | ایضاً |
| ہبیدہ | چہوٹا ناگپور | بنگالہ | پہوریا | ״ | بمبئی |
| پانجاسوتا | ایضاً | ایضاً | پپیا | رتنہ نگری | ایضاً |
| پٹ چپیو | ״ | مندراس | پیٹ چلنا | ״ | اودہہ |
| پٹنا | ״ | ممالک متوسط | پیٹر | لاہور | پنجاب |
| پٹکی | ستارا | بمبئی | تہلکم | ״ | مندراس |
| پڈاموسارودگم | ״ | مندراس | تہاکرانی | اڑیسہ | بنگال |
| پرانگہہ | آسام | بنگال | جگدابنی | سنتہال پرگنات | بنگالہ |
| بریانودو | ״ | مندراس | جورن | چاٹگام | ایضاً |
| پسیما | ״ | بنگالہ جنوبی | جہانی | آسام | بنگال |
| پینگا | پٹنہ | بنگالہ | چترا | سلطانپور | اودہہ |
| پوکنتا | سلطانپور | اودہہ | چنکا | روہیلکہنڈ | ممالک مغربی وشمالی |
| پوکنا | فیض آباد | ایضاً | چیرا | میرٹھہ | ایضاً |

ہے مگر مہلک نہین اسکے علاج مین بھی بیمار جانور کو تندرست سے الگ رکھنا چاہیے تاکہ بیمار تندرست ہوجاوین اور بیماری پھیلنے نپاوے + بہیڑ کی چیچک بھی بہت متعدی مرض ہے مگر ہندوستان مین نہین دیکھی گئی یورپ مین فیصدی ۲۰ سے ۹۰ تک اس مرض سے مرتی ہین +

## چیچک کے نام جو ہندوستان کے مختلف مقامونمین مشہور ہین

| نام | ضلع | احاطہ | نام | ضلع | احاطہ |
|---|---|---|---|---|---|
| اِسہال | پرتاب گڈہہ | اودہیہ | بڑا ہیرا | جنگام | بنگالہ |
| اسئے | " | مندراس | بڑا دُکہہ | میرٹھہ | ممالک مغربی شمالے |
| انچلیا | سورت | بمبئی | بڑا روگ | ایضاً | ایضاً |
| اندرکاماتا | " | پنجاب | بُسنت | " | بنگالہ جنوبی |
| بڑا آزار | " | مندراس | بہبائو | " | مندراس |
| بڑا بہاؤ | " | ایضاً | بہلکنڈیا | ناسک | بمبئی |
| بری | لاہور | پنجاب | بہوانی | بنارس | ممالک مغربی شمالے |
| بڑا آزار | " | مندراس | بہول | " | بمبئی |

چاہیئے + ۱۷ - جو جانور ان بیماری مین مرے ہون پہلے اُنکی کہال کو چہری سے
جابجا سگاف دیکر نمک یا چونا یا اور کوئی چیز جو سمیت دور کرتی ہو چہڑک کر دفن کر دین
یا کہال جدا کرین تو اُسکو نمک یا چونے یا کسی اور دافع عفونت شی مین ڈالکر خوب پاک
کر لینا چاہیئے + ۱۸ - جس جگہہ بیمار جانور بندہے رہے ہون وہان کی زمین
خوب چہیل کر ایک غار مین ڈال دی جاے اور بعد چہیلنے کے وہان کی زمین گود کر
مٹی کو تلے اُوپر کر کے نئی مٹی اُوپر بچہا دی جاے اور اگر اینٹ یا پتہر کا صحن ہو تو
خوب اُسکو رگڑ کر دہو ڈالین اور چونا یا کاربولک ایسڈ چہڑکین + ۱۹ - گاڑی
یا چہکڑے کی بم اور جوئے کاٹہی پالان ساز وغیرہ جو بیمار جانورون کے استعمال
مین آئے ہون اُنمین سے جو دہونے کے قابل ہو اُسکو ایسی چیز سے دہونا چاہیئے
جو سمیت کو رفع کرے اور پالان کا استر اور اندر کا بہراو نکال کر جلا دینا چاہیئے
۲۰ - چیچک اور گہنیا اور کہُرپکا کی علامات چہوت لگنے سے ۲۸ دن کے اندر ظاہر
ہوتی ہین اسلیئے چہوت لگے ہوئے جانور ایک مہینے تک الگ رکہے جاوین +
۲۱ - ذات الجنب کی علامات چہوت لگنے کے بعد دو ہفتہ سے چہہ ہفتہ کے اندر
اور اکثر چالیس دن کے درمیان مین ظاہر ہوتی ہین اس لیئے ۴۵ روز چہوت
لگے ہوئے جانور کو علیحدہ رکہین + بہیڑ اور مویشی کی خارشت بہی متعدی بیماری ہو نمبر

پہیر کا جاے اور دیواروں اور ٹٹیوں کو پانی سے دہوکر اُنپر چونا پہیر دیا جاے + ۱۱- بیمار
جانوروں کا مکان ہوادار بنایا جاے اور ایک گہنٹہ کے واسطے دروازہ اور کہڑکی
بند کرکے گندہک کی دہونی دی جاے + ۱۲- موتالی کی خشک گہاس کا بار
دروازہ کے ہوا کے رخ پر جلانا ایک اچہی تدبیر ہے خصوصًا اُس موسم مین کہ مکہیان
کثرت سے ہون اور مویشی کو دق کرتی ہون + ۱۳- بیمار جانوروں کو بہت
صاف رکہنا چاہیئے اور چانوون کا رقیق دلیا اور تر و تازہ گہاس کہلاوین
اور تندرست جانوروں کو بہی نرم چارا دینا چاہیے کیونکہ جنکو خشک چارا ملتا ہے انہیں
+
بہ نسبت اُن جانوروں کے جو نرم چارا کہاتے ہین بیماری بہت سخت ہوتی ہے
۱۴- جب مویشیون مین کوئی مرض متعدی بہت ہو تو سب جانوروں کو چہہ
ڈیڑہ مہینے تک چراگاہ نہ جانے دین اور نہ تندرست جانوروں سے ملنے
دین دیکہو قاعدہ (۱۰ اور ۱۱) + ۱۵- بیمار جانور جب اچہا ہو جاے تو احاطہ سے
نکلنے کے پہلے گرم پانی اور صابون سے خوب نہلایا جاے اور اگر کاربولک
الیسڈ مل جاے تو ایک چہٹانک دو سیر گرم پانی مین ملاکر نہلانا چاہیے +
۱۶- جو جانور چیچک یا ذات الجنب یا کہُر پکا یا کہیا کی کسی قسم مین مرے ہون
اُنکو عمیق گڑہے مین دفن کرنا چاہیے اور کم سے کم چار فیٹ مٹی ڈالکر زمین کے برابر کرنا

علیحدہ علیحدہ فاصلہ سے اِس طرح رکھین کہ بیمار جانور کی ہوا کے رخ پر نہ ہون اور
ہر ایک غول کی نگرانی کرتے رہین جو بیمار ہوتا جاے بیمارون کے گلہ مین کر دیا جاے
اِس تدبیر سے اگر بیماری ہوگی تو دو ایک غول سے زیادہ مین نہ پہیلنے پاویگی ان بعد
اگر ڈیڑہ مہینے تک کوئی جانور بیمار نہ ہو تو سب غولون کے ملانے مین مضائقہ نہین +
۸ - بیمار جانور کے رہنے کا مکان ٹٹی وغیرہ سے علیحدہ بنایا جاے اور بیمار جانور
اور اُسکے تیماردار آدمیون کو اُس احاطہ سے باہر نہین نکلنا چاہیئے اور آدمی
اُنکے کہانے پینے کا سامان اور کپڑا اور جانورون کے لیئے گہاس پیال وغیرہ پہنچا دیا کرین
اور اُس احاطہ سے گہاس پیال پانی کپڑا یا موتالی وغیرہ باہر نہ لائی جاے بلکہ کُتے
کی آمد و رفت بہی اُس جگہہ نہ ہونے پاوے کیونکہ وہ بیمارون کی سمیت تندرستون تک
لیجا سکتے ہین + ۹ - موتالی کی گہاس اُسی احاطہ مین جلادی جاے اور لید پیشاب
وغیرہ گڑہا کہود کر گاڑدی جاے کہ عمق اُسکا چہہ فیٹ سے زیادہ ہو اور بہرنے کے بعد
دو فیٹ جب خالی رہے تب اُوپر سے چونا اور اچہی تازی مٹی بہر کر زمین برابر
کر دی جاے + ۱۰ - تہان اور اُسکے آس پاس کی زمین جلد جلد جہاڑ کر اور
صاف کر کے دہوئی جاے اور بُو دفع کرنے کے لیئے سنوف مکدوگل صاحب یا
کوئی اَور چیز مثل چونہ یا راکہہ یا خشک مٹی کے صحن اور تہان کی زمین پر بچہایا اور

پہلے اِن بیماریون کے مویشی وہان بند نہ چلے ہون - گرمیون مین ٹہنڈے وقت لے چلنا مناسب ہے اور چوبیس گہنٹہ کے عرصہ مین دس بارہ میل سے زیادہ نہ لے جاوین اور راہ مین کئی بار پانی پلانا اور اچھا چارا کہلانا چاہیئے + ۳ - جب مویشی خرید کیا جاے تو اپنے گہر کے جانور کے قریب نہ باندہا جاے اور چراگاہ اور پانی پینے کی جگہ بہی علیحدہ کی جاے اور جب تک ہر ایک بیماری سے پاک ہونا معلوم نہوا اور یہہ کم سے کم ایک مہینے مین معلوم ہوگا علیحدہ رکہین دیکہو قاعدہ (۲۰ و ۲۱) ایک مہینے تک صبح و شام جانور دیکہا جاے اگر کوئی علامت بیماری کی پائی جاے تو فوراً گلہ سے علیحدہ کر دیا جاے اور باقی گلہ کے کئی گلہ بناکر فاصلہ فاصلہ سے رکہے جائین اور بعد ڈیڑہہ مہینے کے اگر سب تندرست رہین تو ملا دیئے جائین + ۴ - جب مویشی ایک ضلع سے دوسرے ضلع کو لے جائین تو دیکہتے رہین کہ کسی ایسے ضلع مین سے جسمین کوئی مرض متعدی موجود ہے گذر ہوا ہو تو اُنکو بہت عرصہ تک علیحدہ رکہین دیکہو قاعدہ (۲۰ اور ۲۱) + ۵ - جب کبہی کوئی مرض متعدی یا جسکے متعدی ہونے کا گمان ہو کسی مویشی کو ہو جاے تو اُسکو تندرست جانورون سے علیحدہ کر دین + ۶ - باقی جانورون کو ہمیشہ دیکہتے رہین اگر کسی مین علامت خفیف بہی کسی بیماری کی پائی جاے تو بیمار جانورون مین شامل کر دین + ۷ - تندرست جانورون کو

ہوجاتا ہے اور اگر آدمی احتیاط نہ کرے تو گہیا کے زہر کا اثر اُسمین بہی ہو کر جسم پر آبلے
پڑجاتے ہین جسکے اندر پیپ ہوجاتی ہے ÷ چیچک کی بیماری سب چہوٹے بڑے
مویشیون کو خواہ دیسی ہون خواہ جنگلی ہوجاتی ہے کبہی ایسا بہی ہوتا ہے کہ کہر پکا کی بیماری
جس گائے بکری کو ہوئی ہو اُسکا دودہ پینے سے انسان کے مُنہہ وغیرہ مین بہی چہالے
نکل آتے ہین اِس لیئے اِنسان کو انکی حفاظت کرنی جس طرح ممکن ہو لازم ہے ÷
چونکہ یہہ بیماریان خصوصاً چیچک اور کہر پکا اکثر جگہہ ہندوستان مین موجود ہین اور
جہان نہین ہین وہان اُنکے پیدا ہونے کا اِحتمال ہے اس لیئے پہلے سے اِنسداد
کی تدبیر کرنا لازم ہے اور جو لوگ بہیڑ بکری یا اور مویشی پال لیتے ہین اُنکو قواعد مندرجہ
ذیل پر عمل درآمد کرنا واجب ہے ÷ ۱ - جب کوئی مویشی بازار سے خرید کی جائے
تو اُسمین یہہ اِحتمال ہو سکتا ہے کہ کسی مرض متعدی کے زہر کا اثر لگا ہو کیونکہ بازار مین
جانور ایسی جگہہ سے شاید آئے ہوئے ہون جہان یہہ متعدی بیماری لاحق ہوئی ہو
کیا عجب ہے کہ تندرستون مین بیمار جانور کی چہوت لگ گئی ہو پس ایسے جانور
کو علیحدہ رکہین ۲ - جب کسی مویشی کو ایک جگہہ سے دوسری جگہہ لیجانا
منظور ہو تو راہ مین اور جانورون سے نہ ملنے دین بلکہ شب کو سرائے یا اُسکے نزدیک بہی
نہ رکہین کیونکہ سرائے اکثر اِن مرضون کی سمیت سے محفوظ نہین رہتی کیا عجب کہ تہوڑی دیر

تیس ۳۰ گھنٹہ تک ہے - انگلستان کے سالوتریون کے نزدیک یہہ بیماری سرد ملکو
مین متعدی نہین ہے اور گرم ملکون مین متعدی اور مہلک ہے اِس سے بہت
کم جانور جانبر ہوتے ہین + کُھر پکا - یہہ بہی سخت اور متعدی ہے اگر تدبیر معقول
کی جاے تو فیصدی ایک یا دو سے زیادہ ضایع نہ ہون + ذات الجنب - مرض
متعدی ہے اور ہندوستان مین شاید متعدی اِس وجہہ سے نہین جانتے کہ اکثر
ابتدا مین آثار ظاہر نہین ہوتے اور آہستہ آہستہ یہہ مرض بڑہتا ہے اور جانور سوکہتا
جاتا ہے - قیام اِسکا ایک مہینے سے تین مہینے ہے بعض اوقات اِس سے بہی
زیادہ چیچک اور گلہیا کی سب قسمین اور کُھر پکا ہر جگہہ ہندوستان مین ہوتے ہین +
ذات الجنب اکثر ممالک مغربی و شمالی اور پنجاب اور بمبئی کے بعض مقامات مین ہوتا ہے
اور دوسرے ملک مین کم + یہہ بیماریان ایک جانور سے دوسرے کو لگ جاتی ہین بلکہ
اِنکا تیماردار اگر تندرست مویشیون مین جاے اور بیمار جانورون کا چہوتہا چارہ یا
پانی کہلائے پلائے تو تندرست جانورون کو بہی یہہ بیماری ہو جائیگی + جس
زمین پر [illegible] بیمار جانور بند ہے ہون وہان چہوت کا اثر آجاتا ہے خصوصاً چیچک
مین آنکہہ ناک منہہ پیٹ کی رطوبت اور کُھر پکا مین زخمون کے پانی بہنے سے
زمین مین ایسا اثر آجاتا ہے کہ تندرست جانور کو وہان باندہنے سے یہہ مرض اُسکو

مطابق مضمون چوتھی اور چھٹھی فصل کے اِس بیماری مین بھی اِنسداد کے واسطے تدبیر مناسب فوراً کی جا

## چھٹھی فصل تدابیر حفظ صحت

اِس فصل مین بھیڑ بکری اور اور مویشیون کے متعدی مرضون کے نام جو ہندوستان مین اکثر ہوتے ہین اور اِنسداد مرض کے ایسے قاعدے جنپر عمل درآمد کرنا فوراً واجب ہے لکھے جاتے ہین اُنمین سے سخت مرض یہہ ہین +

### نام

۱- چیچک + ۲- گنہیا یا گنہرِوان جسکی انگریزی مین بموجب مختلف علامتون کے چار قسمین ہین مگر چوتھی قسم وہ ہے جو بھیڑون کو ہوتی ہے + ۳- گُھر یکا + ۴- ذات الجنب + یہہ بیماریان ہندوستان مین اکثر جگہہ ہوتی ہین اور ہر جگہہ مختلف نام سے مشہور ہین چنانچہ فہرست مختلف نامون کی اِس فصل کے آخر مین ہے + چیچک- سب سے زیادہ سخت اور مُہلک متعدی بیماری ہے فیصدی پچاس سے نوے تک مویشی مرجاتے ہین اور دو دن سے پندرہ تک قیام اِس مرض کا ہے + گنہیا یا گنہرِوان- چوتھی قسم اِسکی جسکو انگریزی مین براکسی کہتے ہین وہ ہے جو صرف بھیڑون کو ہوتی ہے اور ہندوستان مین یہہ بیماری کم ہے- اور باقی قسمین سوا بھیڑ کے اور چھوٹے بڑے مویشیون کو لاحق ہوتی ہین + اِس بیماری کی چارون قسم کا قیام دو گھنٹہ سے

دم گھٹنے سے قریب بمرگ ہو تو نرخرہ کے بیچ کے حصہ مین سانس لینے کے واسطے سوراخ
کر دیا جاوے جیسا اکثر سالوتری کرتے ہین اس تدبیر سے جانور بعض اوقات بچ جاتا ہے
ورم حلق کے گرد بہت زیادہ ہو تو دو ایک جگہہ اُسکے نیچے کی طرف تیز چھری سے شگاف
دین اور زخم پر تیل بموجب نسخہ نمبر (۹۴) کے لگا دین + علامات بعد مرگ - یہہ ہین
زبان تالو نرخرہ کے اُوپر کا حصہ سرخ مائل بسیاہی اور سُوجا ہوا ہوتا ہے اور جا بجا زخم
پڑکر پانی نکلنا اور منہہ کے اندر اور زبان کے اُوپر کا پوست اُدھڑ جانا اور زبان اور
تالو پر بینجنی رنگ کے داغ پڑجانا اور انہین مقامات سے بدبو آنی اور چہرہ اور حلق اور
زبان کے کنارون مین زرد رطوبت خون ملی ہوئی کا جمع ہونا اور کان کے پیچھے اور
جبڑون کی درمیانی گلٹیون کا سُوج جانا پہیپڑہ کا خون سے بھرا ہونا اور وزنی ہو جانا -
علامات اسکی اور بعض قسم گہیا کی بہت متشابہ ہین + چونکہ یہہ بیماری متعدی ہے
اور خون مین سمیت سرایت کرنے سے پیدا ہوتی ہے اسلیئے شخص تیماردار دوا
پلانے یا بعد مرگ لاش کو چیرنے کے وقت اپنے ہاتھہ کو زخم وغیرہ سے بچاوے ورنہ زہر
کا اثر اُسکے بدن مین بہی ہو جائیگا - ہندوستان مین ایسے جانور کا گوشت جو
اس مرض سے مرا ہو بعض جگہہ زہریلا سمجھتے ہین اور اسی خیال سے چمار نہین کہاتے
جنکو اور مرضون کے مُردہ جانورون کے گوشت کہانے سے اکثر پرہیز نہین ہے +

ہونا اور آخر کو دم گھٹ کر جانور کا مر جانا + قیام مرض - اگر بیماری نہایت سخت ہو تو ایک
یا دو گھنٹہ مین جانور مر جاتا ہے ورنہ دو تین دن تک زندہ رہتا ہے اور تخمیناً فیصدی اسی جانور
ہلاک ہوتے ہین + علاج - بخیال شدت و تیزی مرض کے علاج مین توقف نہ ہونا چاہیئے
اور ابتداء مرض مین اگر نگلنے مین دقت بہت نہ ہو تو مطابق نسخہ نمبر (۳ یا ۵) کے
جلاب دیا جاوے بعد اسکے حلق کی تدبیر ضرور ہے اور حلق کے ورم کی زیادتی سے نرخرہ کے
بند ہونے اور دم رکنے کی روک کے واسطے یہہ علاج چاہیئے یعنی حلق کے باہر چارون
طرف تین چار جگہہ اور نرخرہ کے بالائی حصّہ کے طول مین بقدر دو تین انچہہ کے اور
جبڑون کے مابین اور نیچے دو تین جگہہ لوہا سرخ کرکے داغنا اور ان بعد تمام گردن
کے نیچے ایک کان سے دوسرے کان تک ایسا ہی کرین اور انہین مقامات پر
مطابق نسخہ نمبر (۵۱ یا ۵۲) کے آبلہ اٹھانے والی دوا مالش کرین - اگر آبلہ اٹھ آوے
تو یہہ علامت نیک ہے اور منہہ کے دہونے کے لیئے نسخہ نمبر (۵۶ ۳۴) استعمال کیا جاوے
اور دو دو گھڑی بعد مطابق نسخہ نمبر (۶۲) کے پچکاری دی جاوے - اور پینے کے لیئے دین
نمک یا اور کوئی محرک دوا مطابق نسخہ نمبر (۳۴) ملا کر اس طرح پلائی جاوے
کہ سانس بند نہ ہو - کبھی کسی جانور کو مطابق نسخہ نمبر (۵۷) کے گندھک یا
القطرہ کی دہونی دینے سے نفع ہوتا ہے + جب کسی تدبیر سے نفع ظاہر نہ ہو اور جانور

جو پچھلی فصل کی بیماری کے لئے لکھے گئے ہین انہین نام سے یہہ بیماری بہی بوجہہ مشابہت علامتون کے مشہور ہےاور عجب نہین کہ یہہ دونون بیماریان ایک ہی قسم سے ہون اور اگر ایک قسم نہین ہین تو بہرحال ایک دوسرے سے مشابہ بہت ہین +

ماہیت واسباب - ایک قسم کا متعدی اور مُہلک مرض ہے جو خون مین سمیت ہونے سے پیدا ہوتا ہے اور زبان اور حلق اور حنجرہ کے بالائی حصہ اور گردوپیش مین اُنکے نہایت جلد ورم آجاتا ہے اور زبان اور تالو کے اطراف مین خونی رطوبت جمع ہوجاتی ہے اور سانس لینے اور نگلنے مین بڑی دقت اور دشواری ہوتی ہے اور بخار بہی نہایت تیز آتا ہے + سمیت کے سرایت کرنیکے جس قدر عرصہ بعد علامات گہنیا کی ظاہر ہوتی ہین اسی قدر اس مرض مین بہی عرصہ لگتا ہے + علامات - بخار ساتہہ کانون کے نیچے اور جبڑون کے درمیان کی کلیئون اور زبان تالو اور گلے مین ورم آجاتا ہے اور رال بہتی ہے اور نگلنے اور تنفس مین دشواری ہوتی ہے اور سانس کی خرخراہٹ دور تک سنائی دیتی ہے کہانسی کی شدت اور نتہنے اور آنکہون کے پپوٹون کی اندرونی سطح مین سرخی اور ہر جگہہ کے ورم کا جلد جلد زیادہ ہونا اور سانس مین بدبو اور زبان کا مُنہہ سے باہر نکلنا اور سیاہ ہوجانا اور اس مین زخمون کا پڑجانا اور اُنسے پانی کا نکلنا اور کہین کہین زبان پر بینجنی رنگ کے داغون کا پڑجانا پہر بعد اِسکے سانس لینے مین نہایت دقت کا

بدن مین جہان بیماری ہوتی ہے پانی خون ملاہوا پایا جاتا ہے اور بڑے بڑے تہکے سیاہ خون کے
پائے جاتے ہین اور پانی سیاہ خون ملاہوا اکثر لسدار اور سبز زردی مائل ہوتا ہے اور قریب جوڑ کے
کا گوشت سیاہ ہوجاتا ہے اور ایسا سڑجاتا ہے کہ ہاتھ سے بآسانی نچ سکتا ہے اور
پھیپڑے مین خون کا اجتماع اور دل کی تھیلی اور اسکے اطراف مین گاڑہا لسدار پانی خون
ملاہوا اور پیٹ کے اندر اکثر جگہہ سیاہ خون کے تھکے اور پانی خون ملاہوا پایا جاتا ہے اور قریب
ہی عفونت آجاتی ہے اور بدن سڑنے لگتا ہے امتحان کرنیوالے کو چاہیئے کہ اپنے ہاتھ
کو زخم یا خراش سے ہونے سے بچاوے ورنہ اُسکو بھی زہر کا اثر ہوکر ایک سخت بیماری ہو جایگی
اِبتدا اور اِس مرض کا علاج کی نسبت آسان ہے اپنے اپنے گلّے کو اُس زمین کی گہاس
جسمین نشیب ہو نہ چرنے دین اور بیمار جانور بچاوین ۔ انگلستان مین جب یہہ بیماری
بھیڑون کو ہوتی ہے تو اُسے بُراکسی کہتے ہین اور علاج انکا مثل بڑے مویشیون کے ہے
صرف دوا کا وزن کم ہونا چاہیئے انکے لیئے جو نسخہ جات موزون ہین وہ نسخہ جات ئی
عفصل مین لکہے گئے ہین ۔

## پانچوین فصل ورم الحلق

اِس بیماری کو بنگالہ مین گولا فولا اور ان اضلاع مین گھوٹو لیوان اور بزبان پنجاب گلدان
یا گلدیہ اور بمبئی مین آوردنی اور مندراس مین چیاری نووُد کہتے ہین اور اکثر نام

نبض کمزور اور جلد جلد تیز چلتی ہے اور جانور کمزور ہوتا جاتا ہے اور سوجن بڑھ جاتی ہے چند
گھنٹہ میں مر جاتا ہے + قیام مرض — دو گھنٹہ سے چوبیس گھنٹہ تک - اکثر نو گھنٹہ اس مرض
کی میعاد ہے + علاج - اگر ورم بہت بہت ہو یا سانس لینے میں نہایت دشواری
کی وجہ سے پھیپھڑہ میں خون جمع ہونا معلوم ہو تو دوا سے کچھ فائدہ نہیں ورم آنے سے پہلے
نسخہ نمبر (۳ یا ۴) آٹھ آٹھ یا دس دس گھنٹہ کے بعد دیا جاوے جب تک دست جاری نہ ہوں
اور دو گھنٹہ بعد ایک چھٹانک دیسی شراب اور ۸ ماشہ کافور یا دسیر دہی میں خوب ملا کر
دیا جاوے - اور پانی میں نمک ملا کر دیں اور جانور سایہ دار مکان میں رکھے بعضے لوگ فصد
ایسی حالت میں مفید جانتے ہیں لیکن صحیح یہ ہے کہ ابتدا میں جب تک خون نسدار اور گاڑھا نہ ہو گیا ہو
یا تب یہ علاج مفید ہو سکتا ہے اور پھر نہیں کیونکہ وہ ذریعہ سے پھر نکل نہیں سکتا - جو گلہ
میں ایک مویشی بیمار ہونے سے اوروں کے بیمار ہو جانے کا احتمال ہے اس لیے نسخہ
نمبر (۵) ہر ایک مویشی کو مطابق عمر دیا جاوے اور پانی میں نمک یا شورہ ملا کر پلاویں
اور صرف گھاس کھلائی جاوے اور تھوڑی تھوڑی دیر میں ٹہلانا بھی مفید ہے اور
ہر ایک جانور کے عضب پر بموجب ترکیب مندرجہ نسخہ نمبر (۶۶) سوا لگانا بھی فائدہ
مند ہے یہ عمل اس بیماری کے انسداد کے لیے بہت مفید ہے خصوصاً جب صرف ہری
گھاس کے سوا اور کچھ نہ دیا جاوے + علامات بعد مرگ — مختلف طرح کی پائی جاتی ہیں جا بجا

وہان کم و بیش یہہ بیماری خاص موسم مین لاحق ہوتی رہتی ہے اور ہندوستان مین بہی چراگاہ ہے کی خرابی اور سیلابی ہونے سے ہوتی ہے اور جب ایک جانور کو یہہ بیماری لاحق ہو گئی ہو تو یقیناً اُسی جگہہ کے دوسرے جانور بہی اِس مرض مین مبتلا ہونگے نہ صرف اِس وجہہ سے کہ یہہ بیماری متعدی ہے بلکہ ایک ہے خراب چراگاہ مین چرنے کے باعث سے

علامات - صحیح و سالم جانور گہنٹہ دو گہنٹہ مین یکبارگی سُست ہو کر اکڑ جاتا ہے اور بالکل جنبش نہین کرسکتا اور تہوڑی دیر بعد تمام بدن کی جلد کے نیچے کسی مقام پر خصوصاً کمر ران ہاتہہ گلے زبان مین ورم آجاتا ہے اور کبہی یہہ مرض سر مین ہوتا ہے اور کبہی پیٹ یا سینہ کے اندر بہر حال جلد کے دبانے سے ایسی آواز معلوم ہوتی ہے گویا اُسکے اندر ہوا بہری ہے یہہ ہوا خون کے اجزا متفرق ہونے اور گندہ ہو کر بخارات اُٹہنے سے پیدا ہوتی ہے + سر مین جب یہہ بیماری ہو تو بیہوشی طاری ہوتی ہے اور گلے یا پہیپہڑے مین ہونے سے سانس لینے مین دقت ہوتی ہے اور تلی یا پیٹ یا پیٹ کے کسی اور عضو مین ہونے سے درد بشدت ہوتا ہے اور ہاتھہ یا پانون یا ران مین اگر ہو تو نہایت جلد عضو بیکار ہو جاتا ہے اور جانور یکبارگی چلنے پہرنے اور جنبش سے معذور ہو کر مینخ کی طرح گہڑا رہ جاتا ہے اہل پنجاب اِسی لیئے اِسکو گولی کے نام سے مشہور کرتے ہین اور کہتے ہین گویا اِس جانور کو قدرتی گولی لگی تنفس مین دشواری ہونی جاتی ہے اور جانور کراہتا ہے

٥ ماار ام کرو

ماہیت یہہ بیماری خون کی ہے سرد ملکون مین متعدی نہین گنتے مگر ہندوستان مین متعدی
ہے ایک قسم کی سوجن جلد کے نیچے خصوصاً کمر دست ران گلے اور کبھی زبان مین
پیدا ہوتی ہے اور انکے اندر ہوا بھی بھر جاتی ہے جسکے دبانے سے چرچراہٹ کی آواز سنائی
دیتی ہے یہہ بھی پایا گیا ہے کہ مویشی سے یہہ مرض اور جانورون اور نیز آدمی کو
چھوت کے ذریعہ سے سرایت کر جاتا ہے اور ان مین ردی قسم کے پھوڑون کی صورت مین
ظاہر ہوتا ہے + اسباب - خراب اور کمزور اور نشہ دار چارہ جو مویشی پہلے کھاتے ہین اور پھر یکایک ہری
اور نرم عمدہ گھاس چرنے لگتے ہین انکو یہہ بیماری ہو جاتی ہے خصوصاً کم عمر جانور کو کیونکہ انمین بہ نسبت
بوڑہے اور زیادہ عمر والے کے خون جلد اور بہت پیدا ہوتا ہے اور یکایک خراب ہو جانے
کی وجہ سے رگون سے نکل کر مختلف جگہہ اور نرم مقامون مین جمع ہو جاتا ہے - یہہ بیماری موٹے
تازے جانورون کو خصوصاً جو لاغری کے بعد جلد موٹے ہوتے جاتے ہین یا وہ رات کے وقت
ایسے موسم مین جب رات بہت سرد اور دن بہت گرم ہو سایہ دار مکان مین نہین رکھے
جاتے لاحق ہوتی ہے + جس جگہہ کی زمین مین نشیب ہو اور پانی کا نکاس نہ ہو وہان بہی
یہہ بیماری خواہ مخواہ ہوتی ہے چنانچہ پہلے انگلستان مین جہان کی زمین خراب اور
سیلابی تھی اور پانی کا نکاس نہ تھا یہہ بیماری بہت ہوتی تھی اب جب سے زمین ہموار اور
درست ہو گئی نہین ہوتی اور یورپ کے چند ممالک مین جہان یہہ خرابی ابھی تک واقع ہے

چھٹانک نمک السی کے دینے میں ملا کر مطابق ترکیب نسخہ نمبر (۵۹) کے دوا ایک دفعہ دن میں استعمال کیا جاوے اور جانور کمزور ہو تو ایک چھٹانک ہندوستانی شراب ایک سیر دلیہ میں ملا کر دوا ایک مرتبہ دن میں کہلایا جاوے + غذا۔ ہری گہاس یا اَور کوئی نرم چارہ جانور کی پیچ دی جاوے اور پانی بقدر پیاس کے سڑے اور سوکہی گہاس اور پیال وغیرہ ہرگز نہ دین یاد رہے کہ اس بیماری سے جانور بہت کم بچتا ہے اور بچا تو کمزور اور لاغر ہمیشہ رہتا ہے پس چاہیے کہ بیمار مویشی اور اُسکے خدمتی کو اور مویشیون سے جدا رکھین + بعض لوگ کہتے ہین کہ اس بیماری مین جو جانور مر گیا ہو اسکے پہیپڑے سے رطوبت ایکر تندرست جانور دانت کے ٹیکا اگر لگایا جاوے تو پہر چہوت نہ لگیگی اور بیماری خفیف ہوگی لیکن معتبر سالوتریون سے معلوم ہوا کہ ٹیکا کچہ مفید نہین اور بیماری کو باز نہین رکہتا اور مویشی کو ہمیشہ بیماری سے محفوظ نہین کرسکتا + علامتین بعد مرگ یہہ ہین۔ پہیپڑہ ویندرہ سار ہے سینتیس سیر تک ہو جاتا ہے حالانکہ تندرست بیل کا ڈہائی یا تین سیر سے زیادہ نہین ہوتا۔ اور کبہی پیپ سے بہرا ہوا اور کبہی سخت مثل جگر کے ہوتا ہے اور کسی کسی مقام پر پسلیون سے چپک جاتا ہے۔ کبہی یہہ مرض صرف ایک پہیپڑہ مین ہوتا ہے

## چوتہی فصل گہنیا یا گہر لوان مین

اِس مرض کو پنجاب مین گولی یا سوکہہ اور بنگالہ مین گولا فولا اور بمبئی مین آذر وا اور مدراس مین تہلو رُی نمود اِن اضلاع مین گریرا اور گہرلوان کہتے ہین اور گنہیا بہی مشہور ہے + ماہیت یہہ

اس بیماری مین کم مفید ہوتی ہے اس لیئے فرنگستان اور جہان گوشت کہاتے ہین بخیال نقصان ذبح کروالتے ہین ہندو بپاس مذہب ذبح نہین کرتے اور اس بیماری کو متعدی نہین جانتے اور بیمار جانور کو گلہ سے علیحدہ نہین کرتے جس باعث سے یہہ بیماری پہیلتی ہے ملک انگلستان کے باشندے بہی سابق مین بہت دنون تک اس مرض کے متعدی ہونے مین شک کرتے تہے کیونکہ اکثر بیمار جانور کے قریب بندہے ہوئے جانور محفوظ رہتے اور دور کے مبتلا ہوجاتے تہے اور دوسرے یہہ کہ وے لوگ گمان کرتے تہے کہ عوارض متعدی چہوت لگنے کے تہوڑے سے عرصہ کے بعد ہوتے ہین بخلاف اسکے یہہ مرض بہت دنون مین ظاہر ہوتا ہے اور تیسرے یہہ کہ علامات اسکی اچہی طرح سے ظاہر نہین ہوتین مگر اب اہل یورپ اور ایشیا اسکے متعدی ہونے کو تسلیم کرتے ہین شروع بیماری مین جب تک کہلی کہلی علامتین ظاہر نہ ہون ہندوستان مین تشخیص اسکی نہین کی جاسکتی ہے اور اسی وجہ سے اکثر جانور ضایع ہوجاتے ہین جب کوئی جانور اس مرض مین مبتلا ہو تو اسکے کہلانے پلانے مین حفاظت کرے اور تہان کو بہی صاف رکہے اور اچہی ہوا کی آمد و رفت کا اہتمام کرے بخار مین اگر نبض بہت تیز ہو تو نسخہ نمبر (۹) اور اگر قبض ہو تو نسخہ نمبر (۵) استعمال کیا جاوے اور جب بخار بالکل دور ہوجاوے تو سفوف نسخہ نمبر (۱۲) کا جانور کے دلیے مین ملا کر دو ایک مرتبہ دن مین کہلایا جاوے تنفس مین دقت ہو تو سینہ پر مطابق نسخہ نمبر (۵۵) کے سینک کی جاوے۔ اگر قبض سخت ہو تو چہٹانک دو چہٹانک راب اور ایک

اور کہڑے ہونے مین کہنیان گہمائے رکہتا ہے اور سینہ کے بل بیٹہتا ہے تاکہ پسلیون کے
پہیلنے مین آسانی ہو اور جب ایک ہی طرف کا پہیپہڑا بیمار ہوتا ہے تو اُسی کروٹ بیٹہتا
ہے تاکہ تندرست پہیپہڑے مین ہوا کی آمد و رفت بخوبی اور بلا دقت ہو اور کبہی کبہی معدہ
اول یعنی اوجہڑی مین ہوا بہر جانے کی علامت جسکا بیان آٹہوین فصل مین ہے ظاہر ہوتی ہے
آنکہہ ناک سے خفیف رطوبت جاری ہوتی ہے ہاتہہ پانون سینگ جلد ٹہنڈے پڑجاتے ہین سانس مین
بدبو آتی ہے کہانسی زیادہ ہوجاتی ہے مگر کہانسی کے وقت جانور دبنے سے کہانستا ہے زور سے
نہین کہانس سکتا جلد خشک اور سمٹی ہوئی ہوجاتی ہے اور جانور دبلا ہوجاتا ہے پسلیون کے
بیچ مین دبانے سے بسبب درد کے جانور کراہتا ہے اور آخر درجہ مین دست جاری ہوجاتے ہین اور
بعد دور ہونے بخار کے بہوک بڑہجاتی ہے اور بیماری مین بہی چارہ جانور خوب کہاتا ہے اور
جب بیماری بڑہتی جاتی ہے تو پہیپہڑا سمٹ کر وزن دار ہوجاتا ہے اور سانس لینے مین
دقت ہوتی ہے خون صاف نہین ہوسکتا اور جانور دبلا ہوجاتا ہے آخر کو دم گہٹ کر
مرجاتا ہے جب ایک پہیپہڑے مین بیماری ہو تو اکثر امید صحت ہوتی ہے مگر لاغری کچہہ دن رہتی ہے
اور اگر دونون پہیپہڑون مین ہو تو آمد و رفت ہوا کی بند ہوجاتی ہے اور جانور دم گہٹ کر
مرجاتا ہے ÷ قیام مرض ـ سخت اور تیز بیماری مین ایک ہفتہ سے دس دن کے اندر جانور مرجاتا ہے
اور نرم اور خفیف بیماری مین دو تین مہینے کبہی چہہ مہینے زندہ رہتا ہے + علاج ـ [illegible]

گہر مین پرورش کیئے گئے اور اَور مویشیون سے ہمیشہ الگ رہے اُنکو یہہ بیماری نہین ہوتی اور جو
جانور ایسی جگہہ رہے جہان چہوت لگنے کا گمان تہا اُنکو یہہ بیماری ہوگئی اِس سے معلوم ہوا
کہ چہوت لگتا ہی سبب ہے جہان کہین یہہ بیماری جانورون کو عاید ہوگئی وہان تحقیقات کرنے سے
ثابت ہوجایگا کہ چہوت کے باعث سے ہوئی ہے فرنگستان مین بعد چہوت لگنے کے ایک مہینے
سے دیڑہہ مہینے کے اندر علامات ظاہر ہوجاتی ہین اور عجب نہین کہ ہندوستان مین بہی ایسا ہی ہو +
علامات ـ یہان وہ علامات جو ابتداء مرض مین واقف کار سالوتری سینہ ٹہوکنے اور کان لگاکر
سننے اور حرارت جسم وغیرہ سے دریافت کرتے ہین نہین لکہی گئین لیکن وے علامات جو مالک مویشی
باسانی دریافت کرسکین لکہی جاتی ہین + پہلی علامت یہہ ہے کہ جانور بہ نسبت پچہلے دنون کے
شاید کسی قدر زیادہ تندرست معلوم ہوتا ہے مگر بعد چند روز کے لرزہ آنے لگتا ہے پہر منہہ گرم
ہوجاتا ہے اور نبض تیز اور ہوتنی خشک بہوک کم کہانسی خشک ہوجاتی ہے دودہار گائے کا دودہہ
کم ہوجاتا ہے اور بعد دو ایک دن کے علامات بخار کے ظاہر ہوتی ہین اور وے یہہ ہین + رونگٹے
بہت جانا منہہ کی اندرونی سطح کا سرخ و گرم ہوجانا سانس لینے مین بدبو آنا کہانسی کی شدت
اور تنفس مین جلدی و دقت ـ نبض کا تیز اور بہرا ہوا ہونا اور اسی ضرب سے سو ضرب تک
چلنے کے بعد تہوڑی دیر مین باریک اور کمزور ہوجانا اور جانور جب سانس اندر کو لیتا ہے تو
منہہ اوپر اٹہا کر لیتا ہے اور جب سانس باہر نکالتا ہے تو کراہتا ہے اور ناک کے سوراخ ہولا ہولا

نسخہ نمبر ۷ یا ۸ دن مین دو مرتبہ استعمال کیا جاے + غذا ۔ نرم اور ہری گھاس مثل دوب اور نرم لوسون کے یا بموجب ترکیب نسخہ نمبر ۶ کے چانولون کا دلیا پیٹ بھر کر کھلایا جاے اور دوا ایک مرتبہ بھی دلیا چھٹانک ڈیڑھ چھٹانک راب اور آدھی چھٹنک نمک ملاکر دیا جاے ہندوستان مین جو مویشیون کو کیچڑ یا ٹخنہ برابر پانی مین باندستے ہین اُسکی وجہہ یہہ ہے کہ سُم کے زخمون پر مکھیان نہ بیٹھین لیکن اس طریقہ سے بعض اوقات ریت اور کیچڑ جلد اور زخم کے اندر سماکر سُم کو گرا دیتی ہے + سواے ان تدبیرون کے اور جو پہلی فصل مین متعدی بیماریون کے انسداد کی تدبیرین لکھی ہین وہ کھر پکا مین استعمال کی جاوین +

## تیسری فصل ذات الجنب

اِس بیماری کو پنجاب و سندھ مین پھیپری اور بمبئی مین پاپ شا یا ذات الجنب کہتے ہین + ماہیت مرض ذات الجنب ایک قسم کا متعدی مرض ہے جسکا اثر خاص پھیپڑہ اور اُسکی جھلی پر ہوتا ہے اور ہر قسم و عمر کے مویشی کو ہر ملک اور ہر موسم مین ہوا کرتا ہے اور اکثر وبا کے طور پر ظاہر ہوتا ہے اور آثار اسکے کبھی دیر مین اور خفیف اور کبھی جلد جلد اور تیزی و سختی سے ظاہر ہوتے ہین اور یہہ مرض دو یا چار مہینے بلکہ اِس سے زیادہ تک بھی رہتا ہے ۔ اِس بیماری مین چونکہ ایک کے بیمار ہونے سے گلہ کے سب مویشی بیمار نہین ہوتے اِس لیئے بعضے لوگ اِسکو متعدی نہین کہتے + اسباب یہہ بیماری چھوت سے ہوتی ہے کیونکہ انگلستان مین دیکھا گیا ہے کہ جو جانور بعد پیدا ہونے کے

اور غیرہ بچہ نہین اٹے اور دانے پانون مین نکلتے ہین + ممکن ہے کہ ایک جانور کو ایک وقت مین چیچک
اور کھرپکا دونون ہو جاوین مگر ایسا کم ہوتا ہے + تمام مرض بیمار مویشی کی اگر خبرداری کی
جاوے تو تین چار دن مین بخار رہتا رہتا ہے اور دس ۱۰ پندرہ ۱۵ دن مین جانور اچہا ہوجاتا ہے مگر
چند روز کسی قدر دبلا رہتا ہے اور اگر خبر نہ کی جاوے بلکہ بیماری مین کام لیا جاوے تو بخار مین تیزی
اور شدت آور بہوک کم ہوجاتی ہے اور کہر زخمون کے بڑہنے سے گرجاتے ہین اور پانون مین
ورم اور پہوڑے بڑے بڑے ہو کر دس ۱۰ بارہ ۱۲ روز مین جانور مرجاتا ہے + فرنگستان مین جہان مویشی
بڑے اور وزنی ہوتے ہین اس بیماری مین زیادہ سختی اٹہاتے ہین بہ نسبت اس ملک کے
مویشیون کے جو سبک اور چہوٹے ہوتے ہین - کسی جانور مین یہہ بیماری خفیف کسی مین کم
ہوتے ہین + انگلستان مین جب اس بیماری کی کثرت ہوتی ہے تو فیصدی پچاس مرتے ہین
اور ہندوستان مین صرف دو یا تین - اور اگر خبرداری کی جاوے تو ایک بہی نہین مرتا +
علاج - جانورون کو صاف رکہین اور صاف ہوادار تہان پر باندہین اور منہہ سُم پانون مین
دو تین بار گرم پانی سے صاف رکہین اور ملتہہ نسخہ نمبر ۴۴ سے دہویا جاوے اور گہائیان اور
اکڑاین اور تہن اور اور مقامات جہان زخم ہون میل سے پاک صاف کرکے سینکے جاوین
پہر نسخہ نمبر (۴۹) استعمال کیا جاوے تاکہ مکہی زخم پر نہ بیٹہے اور کیڑے نہ پڑین - اگر مکہیان
تہن اور منہہ پر بیٹہتی ہون تو دوا ایک مرتبہ تیل اور کافور اسپر ملا جاوے اگر بخار مین سختی اور تیزی ہو تو

جاتا ہے اور تہوک منہہ سے بہتا اور دانہ مثل آبلہ کے بعد تخم سیم منہہ اور پانون مین درگا کے پاس اور
تہن اور ناک کے اندر بہی نکل آتے ہین جو ۱۸ گہنٹہ سے ۴۸ گہنٹہ تک کے اندر ٹوٹ کر اچہے ہو جاتے ہین
یا زخم پڑ جاتے ہین یہہ دانے منہہ کے اندر خصوصًا زبان مین زیادہ ہوتے ہین اور کبہی مسوڑہ تالو کلہ کے
اندر اور کبہی پانون مین اُس جگہہ جہان جلد بدن کی سُم سے ملی اور کبہی کہائی مین نکلتے ہین
اور جانور منہہ کے زخم اور بخار کی شدت سے کہا نہین سکتا چلنے مین لنگڑاتا ہے اور ایسی حالت
مین اگر اُس سے محنت کی جاوے تو سُم پہول کر اُکہڑ کر گر جاتے ہین اور کبہی بڑے بڑے پہوڑے پانون
مین نکل آتے ہین تہن گاے کے اور تہن پر جب یہہ دانے نکلتے ہین تو وہ بہی سوج جاتے ہین اور درد کرتے
ہین + بیمار گاے کا دودہ پینے سے بچہ بہی اس بیماری مین گرفتار ہو جاتا ہے - دودہار کا
اگر دوہی جاے تو ہاتہہ کی رگڑ سے تہن بہت درد کرتے ہین اور نہ دوہی جاے تو وہ سوج جاتے ہین
اور ران مین سوزش پیدا ہو جاتی ہے + بیمار گاے دوہنے کے بعد انہین ہاتہون سے اگر تندرست گاے
دوہی جاوے تو کیا عجب کہ وہ بہی بیمار ہو جاے - بہیڑ مین بہی یہی علامات ظاہر ہوتی ہین بلکہ پانون
مین شدت زیادہ ہو کر جلد لاغر ہو جاتی ہین - سُور کو اس بیماری مین پانون کا درد زیادہ
ہوتا ہے اور چلاتا ہے اور اکثر سُم گر جاتے ہین سُور کو بہ نسبت اور جانورون کے یہہ بیماری خود
بخود اکثر ہوتی ہے + علامات جنسے اس بیماری اور چیچک مین تشخیص و تمیز کر سکتے ہین یہہ
ہین - چیچک مین بخیر دست کا ہونا ضرور ہے اور پانون پر دانے نہین نکلتے - اس بیماری مین دست

بیمار سے الگ رکھنا چاہیئے ویسا ہی اِن مین بہی + انسداد مرض کے لیئے جو قواعد کہ امراض
متعدی کی فصل مین لکھے گئے ہین انکی پابندی واجب ہے +

## دوسری فصل کہرا اور کہر پکا

یہہ بیماری مختلف مقامات ہند مین مختلف نامون سے مشہور ہے مثلاً بنگالی زبان مین آئیشو اور
پنجاب اور جبنی اور اِس ملک مین کہر اور کہر پکا اور مندراس مین موپانگ کہتے ہین اور اسکے
اور بہی نام ہین جو چہٹی فصل مین لکھے گئے ہین + ماہیت مرض - کہرا ایک بری قسم کا
متعدی بخار ہے جسکے ساتہہ صرف منہہ یا پانون یا تہن یا سب مین آبلہ کی طرح دانے
نکل آتے ہین کبہی پہلے منہہ مین کبہی پانون مین + یہہ بیماری بہیڑ بکری سوئر مرغی
وبط اور کبہی آدمیون کو بہی بیمار گاے کا دودہہ پینے سے ہوجاتی ہے اور ہندوستان
مین سب جگہہ تہوڑی بہت ہمیشہ پائی جاتی ہے اور دو دو تین تین مرتبہ ہوتی ہے +
اسباب - یہہ بیماری اکثر چہوت سے اور کبہی تہان کے میلے اور گندہ ہونے کی وجہ سے
ہوجاتی ہے اور جو جانور صاف وستہری جگہہ مین بیمار مویشیون سے علیحدہ رہتے ہین انکو یہہ
بیماری نہین ہوتی + یہہ بیماری چہوت لگنے سے ۲۴ گہنٹہ بعد یا تین یا چار دن اور
اکثر ۳۶ گہنٹہ کے بعد ظاہر ہوتی ہے + علامات - پہلے جسم مین تہرتہری ہوتی ہے
پہر بخار چڑہتا ہے پہر منہہ ہاتہہ پانون سینگ گرم ہوجاتے ہین اور مویشی باربار منہہ

پرتون مین سوراخ بہی پائے جاتے ہین * چوتہے معدہ یعنی جبتہ مین اس قدر خون بہرا ہوتا ہے کہ اندرونی جلد بالکل سرخ ہوجاتی ہے اور کہین کہین داغ بنفشی اور بہورے رنگ کے ہوجاتے ہین اور نیچے کے سوراخ مین آنت کے قریب جما ہوا خون اور زخم ہوتا ہے اور لسدار رطوبت جمی ہوئی پائی جاتی ہے * چہوٹی آنتون کے بالائی حصہ مین بہی یہی کیفیت ہوتی ہے مگر نیچے کے حصہ مین خون کے دہبے اور کلیئین مین زخم ہوتے ہین اور رطوبت لسدار جمی ہوئی بہی پائی جاتی ہے * امعاء قولون واعور مین خون کی دہاریان ہوتی ہین اور دہبے اور لسدار رطوبت جمی ہوئی بہی - اور امعاء مستقیم کی اندرونی سطح سرخ گلناری ہوتی ہے اور جگر خون سے بہرا ہوا - اور پتہ کی اندرونی جلد مین دہبے اور زخم ہوتے ہین * قصبہ ریہ وحنجرہ کا بالائی حصہ اور پہیپڑہ خون سے بہرا ہوا اور بعض اوقات حنجرہ اور بالائی حصہ قصبہ ریہ مین اجتماع خون اور چہالے - پہیپڑون مین اجتماع خون اور انکا کم وبیش ہوا سے پہولا ہونا - دل کی درونی اور بیرونی سطح پر اجتماع خون اور بعض جگہہ خون جما ہوا پایا جاتا ہے * دماغ کے منجیہ عروقیہ مین خون بہرا ہوا اور بطون جانبیہ مین آب خون پایا جاتا ہے *

## تنبیہ

متعدی بیماریون کے انسداد کی تدبیرین بڑے مویشیون کے واسطے جو فصل ششم مین لکہی ہین بہیڑ وبکریون وغیرہ کے لیئے بہی وہی تدبیرین ہین اور جیسا بڑے مویشیون مین تندرست کو

رہتی ہین + علاج - وہی ہے جو اوپر بیان ہوا اور وہی دوائین دی جاتی ہین لیکن مقدار دوا کی بڑے مویشی کی نسبت سے چہتھا حصہ ہے + علامتین بعد مرگ کے مختلف طرح کی ہوتی ہین اور یہہ اختلاف بلحاظ سختی اور دیر تک رہنے بیماری کے ہوتا ہے چنانچہ جب سخت و تیز بیماری مین جانور جلد مر گیا ہو تو منہہ - حلق - اور حنجرہ کی اندرونی سطح خون سے بہری ہوی اور سوجی ہوئی معلوم ہوتی ہین - اور حلق کے اطراف اور گردن کے زیرین حصہ کی جلد کے تلے رقیق رطوبت خون ملی ہوئی پائی جاتی ہے اور تہنون مین اور نرخرہ اور معدہ اور انتڑیون کی اندرونی جلد مین خون جمع ہو جاتا ہے خصوصاً چوتہے معدہ یعنی جبتہ کی اندرونی سطح بالکل سرخ ہو جاتی ہے اور اُسپر داغ بہورے اور بینجنی رنگ کے ہو جاتے ہین + امعا اعور مین بہی یہی کیفیت ہوتی ہے اور باقی اور انتڑیون مین خون کا اجتماع اور سرخ و سیاہ داغ ہوتے ہین اور گوبر مین گاڑہی لسدار رطوبت سرخ رنگ خون مین ملی ہوی ہوتی ہے - اور نرم بیماری مین جب جانور جلد نہ مرا ہو اور بحالت زندگی منہہ مین خراش اور زخم ہو گئے ہون تو بعد وفات علامتین مذکورہ ذیل پائی جاوینگی اجتماع خون اور زخم اور خراش اور چہالے مسوڑون اور منہہ کے اندر اور حلق مین + معدہ اول یعنی اوجہڑی اور دوم چارخانہ مین خون کا اجتماع اور کبہی کسی مقام کی جہلی کے نیچے جما ہوا خون ہوتا ہے یا گاڑہی لسدار رطوبت جمی ہوئی پائی جاتی ہے اور + تیسرے معدہ یعنی بیت اوجہڑی کی شکنون مین لمبی لمبی دہاریان اجتماع خون کی ہوتی ہین اور بعضے زرد اور زخم اور

جب ہم ۲ گہنٹہ سے زاید عرصہ تک دست آتے رہین تو ۸ ماشہ مازو کا باریک سنوف اور ملادیا جاے اور ہر ۲ گہنٹہ بعد اسکا استعمال کیا جاے جب تک دست بند نہ ہون + غذا - چانول اور کہلی کا دلیا خوب کاڑہا پکاکر کہلانا چاہیے اکثر دیکہا گیا ہے کہ جب جانور کو دست زیادہ آتے ہین پیاس بہی زیادہ ہوجاتی ہے اور جانور پانی کی طرف دوڑتا ہے اگر اس حالت مین پانی دیا جاے تو اسہال کی زیادتی ہوتی ہے اور جانور کمزور ہوکر جلد مرجاتا ہے پہلے درجہ مین جب تک قبض کی علامتین پائی جائین پانی پلانے مین کچہ ہرج نہین لیکن جب دست زیادہ آنے لگین تو پانی مضر ہے بالکل ندیا جاے بلکہ اسکے عوض تہوڑا سا دلیا دینا مناسب ہے + جب دست بند ہو جائین تو دوا کا دینا موقوف کردیا جاے صرف نگرانی غذا وغیرہ کی لازم ہے دلیا اور تہوڑی سی ہری گہاس یا اور کوئی سبز چارا دیا جاے اور تہوڑا سا نمک بہی دلیے مین ملادین - یا نمک کا ڈلا جانور کے سامنے رکہدیا جاے کہ جب اسکا جی چاہے اسکو چاٹ لے - اس بیماری مین خشک وغلہ دار چارا کسی حالت مین دینا نہین چاہیے کیونکہ ہضم نہین ہوسکتا اور بدہضمی اور دیگر امراض معدہ وامعا کے اس سے پیدا ہوجاتے ہین یا وہی اصلی بیماری عود کرآتی ہے +

## بہیڑ اور بکریون کی چیچک

بہیڑ اور بکریون کو بہی چیچک ہوتی ہے لیکن بہ نسبت اور مویشی کی انکو چہوت کم لگتی ہے ایک یہہ بات انکین نئی ہے کہ چہوت ایک گلہ سے دوسرے مین پہنچا سکتی ہین اور خود محفوظ

جانور کی صحت کی امید ہے بخلاف اسکے دانون کا نہ نکلنا اور پیچش زیادہ ہونا بد علامت

اور اکثر جانبر نہین ہوتے + اسکے علاج مین دو باتون کا لحاظ ضرور ہے اول - ایسی تدبیر

کرین جس سے سمیت اِس مرض کی جو بدن مین اثر کرگئی ہے کسی نہ کسی طرح خارج

ہوجاسے - دوسرے جانور کی حفاظت اور نبرداری کی جاے اور مناسب خوراک اُسکو

دی جاے کہ طاقت اسکی زائل نہ ہونے پاوے + پہلے درجے مین رفع قبض کے لیئے نمکین جلاب

دین - یعنی کہانے کا نمک - یا ایپسم نمک پاؤ چہٹانک سے ڈیڑھ چہٹانک تک ایک

دفعہ یا دو دفعہ کرکے دین جب تک رفع قبض نہ ہو - سوائے اِسکے ضرورت ہو تو پچکاری

گرم پانی اور تیل کی دن مین دو یا تین دفعہ دین - نیز مسہلات کا استعمال جیسے کمزوری

ہو مضر ہے ملینات کا استعمال اس غرض سے کرنا چاہئے کہ سمیت بدن سے خارج ہوتی

رہے لیکن دست زیادہ نہ ہون ورنہ کمزوری کا اندیشہ ہے + اگر دست آنو اور خون

کے ساتھ ۲۴ گہنٹہ سے زیادہ عرصہ تک آتے رہین تو نسخہ نمبر ۲۴ کا استعمال کیا جاے

یا نسخہ مندرجہ ذیل پلادین +

## نسخہ چیچک

کافور ۸ ماشہ شورہ ۵ ماشہ تخم دہتورہ ۴ ماشہ چرایتہ ۸ ماشہ ہندوستانی شراب ۲ بار اِس

نسخہ کا استعمال اُسوقت کیا جاے جب بیمار کا پہلا درجہ ہو اور دوسرے درجہ کی حالت مین

ئی جلد اور متواتر ظاہر ہوتی ہین اور جانور گھبرا کر دوڑتا ہے اور ہاتھہ پیر مارتا ہے آخر کار بیہوش ہوکر گر پڑتا اور مر جاتا ہے * علامات شناخت مرض - جن علامتون سے یہہ مرض پہچانا جاتا ہے یہہ ہین - آنکھہ - نتھنون - منھہ مین خراش ہونا - گاڑہی لسدار رطوبت کا منھہ سے نکلنا - مسوڑون مین و منھہ کے اندر زخم ہونا - پیچش ہونا - کبھی جلد پر دانے نکلنے اس امر کا دہیان رکہنا چاہیئے کہ یہہ سب علامتین ہر جانور مین نہین پائی جاتین مگر کوی نہ کوی ان مین ضرور ہوتی ہے * قیام مرض - ۲۴ گھنٹہ سے ۱۲ یا ۱۶ دن تک یہہ بیماری رہتی ہے لیکن اکثر ۳ دن سے ۹ دن تک قیام اس مرض کا ہوتا ہے * علاج جیچک اُن بیماریون مین سے ہے جو مدت معین تک رہتی ہین اور روکنے سے نہین رکتی یعنی جبتک سمیت مرض کی بدن سے خارج نہین ہوتی تب تک جانور تندرست نہین ہوتا - ہندوستان مین جو علاج اِس بیماری کا اکثر مفید پڑتا ہے اسکا سبب یہہ ہے کہ اِس ملک مین یہہ بیماری خفیف ہوتی ہے اور اس طرح کی دبا نمودار نہین ہوتی جس مین سب قسم کے جانور اِس مرض مین دفعتہً گرفتار ہوجائین بخلاف اِسکے ممالک فرنگستان مین یہہ بیماری اکثر سخت ہوتی ہے اور دفعتہً سب قسم کے جانور اِس مرض مین مبتلا ہو جاتے ہین اسلیئے اُن ملکون مین اِسکا علاج بہت کم کارگر ہوتا ہے * دانون کا نکلنا اِس بیماری مین مبارک علامت ہے اور بطور قاعدہ کلیہ یاد رکہنا چاہیئے کہ جس قدر دانے زیادہ ہون اُسی قدر خوبی

جاری ہونا۔ چنانچہ اول سخت بند ہوتا ہے اور خون ملے ہوئے اور بعد اسکے پتلے بدبودار پھر خون
اور آنتوں سے ہو نکلتے ہین۔ کبھی بدن سوج جاتا ہے۔ پھر طاقت زائل ہو جاتی ہے۔ پیاس کی
شدت سے نگلنے مین دشواری۔ دم سانس کا زیادہ ہو جانا۔ کھال۔ سینگ یا کان منھ پیر
سب ٹھنڈے ہو جاتے ہین۔ گابھن گاے کا بچہ نکل پڑتا ہے۔ پھر جانور لیٹ جاتا ہے
اٹھنے کی طاقت نہین رہتی۔ کراہتا اور چیختا ہے۔ سانس مشکل سے لیتا ہے۔ پھر
خون آمیز بدبو پتلا گوبر خود بخود بلا اختیار بہتا ہے نبض معلوم نہین ہوتی۔ دو دن سے
چھہ دن کے اندر مر جاتا ہے + کبھی علاوہ علامات مذکورہ کے کھال خصوصاً غبغب یا
جنگاسے۔ کندھے اور پسلیون پر دانے نکل آتے ہین لیکن یہہ ہمیشہ نہین ہوتے جو جانور
گرمی مین بیمار ہوتے ہین انکے اکثر یہہ دانے نکلتے ہین۔ ان دانون کا نکلنا نیک علامت
ہے۔ جب دانے نکلتے ہین پیچش زیادہ نہین ہوتی اور اکثر آرام ہو جاتا ہے اور جب دانے نہین
نکلتے پیچش شدت سے ہوتی ہے اور اکثر جانور مر جاتا ہے + ہندوستان مین بھی بعض
مالکان مویشی اس بیماری کو چیچک خیال کرتے ہین اور انکی رائے صحیح ہے۔ جب دانے جلد پر
نکل آتے ہین تو اسکو ماتا کہتے ہین اور جب معدہ اور انتڑیون مین خراش ہوتا ہے اور گوبر
مین آنو خون چھیچھڑ ملا ہوا آتا ہے تب اندر کی ماتا اسکو کہتے ہین + کبھی کبھی کسی جانور
کو اس بیماری مین ہذیان بھی ہوتا ہے خصوصاً ایسے حالت مین جب علامتین اس بیماری

قبض رہنا - گوبر آنو ملا ہوا آنا - بہوک کم لگنا - پیاس کی زیادتی - تمام بدن کے
عضلات خصوصاً پشت اور کندہے اور پٹہون کے عضلات مین تشنج کا ہونا - گوزہ پشت ہونا
جوگالی آہستہ اور بے ترتیب کرنا - دانت پیسنا - جمائیان لینا - ریڑہ مین خفیف درد ہونا - نبض کا
تیز چلنا + دوسرے درجہ کی علامتین یہہ ہین منہہ - کان - سینگ - ناک - اور دیگر
اعضاے جسم کی حرارت کا متغیر ہونا یعنی کبہی گرم کبہی سرد ہوجانا - ہانپنا - بہوک نہ لگنا - جوگالی
موقوف ہونا - آنسو بہنا - ریڑہہ کا درد زیادہ ہوجانا - اور آخر کو جانور کا لیٹ جانا - اور کوکہہ پر
سر رکہہ لینا - بخار کی شدت - پیاس کی زیادتی - نگلنے مین دشواری - عضلات جسم مین
تشنج کا زیادہ ہوجانا - نبض کا بے ترتیب بہت تیز چلنا - ہلنے چلنے مین دقت دشواری -
مسوڑون اور کلہ کی اندرونی سطح کا بہت سرخ ہوجانا - زبان کا نیچے پڑ جانا - قبض کی شدت
گوبر مین آنو اور خون کا آنا - مقام بول و براز مادہ کا اندرونی سطح خشک اور سرخ ہونا - اور
نر جانور کی مقعد کا خشک و سرخ ہونا - شکم مین شدت سے مروڑ ہونی جسکے سبب جانور کو
لگتا ہے کبہی فرج اور مقعد کا باہر نکل آنا + تیسرے درجہ کی علامتین - آنکہہ سے میل ناک
سے رینٹ - منہہ سے رال بکثرت نکلنا - تنفس سے بدبو آنی - مسوڑون اور منہہ کے
دونون گوشون اور کانون اور زبان اور گاہے تہنون اور آنکہہ کے پپوٹون کا چہل جانا اور انپر
کم و بیش زرد رنگ کے چہالون کا نمود ہونا - اگلے دانتون کا ڈہیلا ہوجانا - پہر دستون کا

# پہلی فصل چیچک

اِس بیماری کو بنگالی زبان مین بسنت اور بمبئی مین ماتا یا آجی نو - اور اِس ملک مین گوٹی یا چیچک - اور مندراس مین پیا کہتے ہین - ہندوستان مین اِسکے اور بہی نام ہین جو ہماری فصل مین جہان امراض متعدیہ کا بیان ہے اکثر لکہے گئے ہین + ماہیت مرض چیچک ایک ردی قسم کا بخار ہے جو متعدی ہوتا ہے اور امراض متعدیہ مشہورہ سے زیادہ متعدی یعنی لگ اڑتا ہے - بنیاد اِسکی ایک خاص قسم کا زہر ہے جو خون مین سرایت کرکے تمام جسم پر خصوصاً چوتہے معدہ یعنی جبتہ اور آنتون پر اثر کرتا ہے اِسی سبب سے کہ اُن مین علامتین فتور خاص کی اکثر پائی جاتی ہین + اِس بیماری کی علامتین اکثر دو یا تین دن کے بعد تاثیر یعنی چہوت لگنے سے ظاہر ہوتی ہین اور کبہی ۴۸ گہنٹہ کے اندر بہی ظاہر ہو جاتی ہین - ایک دفعہ اکیسوین دن ظاہر ہوئی تہین +

علامات - اِس بیماری کی پہلی علامت گرمی اور حرارت جسم ہے لیکن اِسکا دریافت کرنا بغیر مقیاس الحرارت کے جسکو انگریزی مین تہرمامیٹر کہتے ہین ناممکن ہے مگر جو علامتین ایسی ہین کہ ہر کوئی اُنکو پہچان سکے اُنکے تین درجے قرار دیے گئے ہین + اول درجہ کی علامتین یہہ ہین — جانور کا سست ہو جانا - کانپنا - رونگٹون کا پہٹ جانا - منہہ کا گرم اور اندر سے سرخ ہونا - دہانس کا ہونا - کانون کا لٹک جانا - اکثر

دہوپ اور مینہہ کو روک سکے۔ اور دیوارین رات کی ٹہنڈی ہوا اور شبنم سے بچا سکین کہڑکیان اتنی ہون کہ بقدر ضرورت روشنی آسکے۔ دروازہ مین آمد و رفت بلا دقت ہو سکے۔ ہوا کی آمد و رفت کا خوب بندوبست کیا جاے کہ اچہی صاف ہوا نیچے سے آتی رہے اور بُری غلیظ ہوا اُوپر سے نکلتی رہے + تہان کی زمین اور اسکے آس پاس صاف رہے۔ اور پیشاب اور گوبر اٹہانے کا انتظام کیا جاے مویشی کی بیماری کا یہہ بہی ایک سبب ہے کہ انکو بُرا اور غلیظ پانی اکثر پینے کو ملتا ہے صاف اور اچہا پانی نہین ملتا + یہہ رسالہ اس غرض سے نہین بنایا گیا کہ اسمین مویشی کے کہلانے پلانے اور ہر طرح کی خبرگیری کے طریقے لکہے جائین بلکہ یہہ ظاہر کرنا مقصود ہے کہ جانورون کی بیماری کا مقدم سبب انکے مالکون کی غفلت ہے + اتنی خوراک کہ ایک گاے یا ایک بیل کہا کر تندرست رہے بہت تہوڑے دامون مین مل سکتی ہے اور ہر ایک آدمی جو گاے بیل سے نفع پاتا ہے اس قدر دام خرچ کر سکتا ہے کیونکہ بیل محنت کرکے اور گای دودہہ اور بچہ دیکر اپنی خوراک وغیرہ سے زیادہ نفع دیتے ہین پس جو مالک اپنے مویشی کے گلہ کو دُبلا بیمار یا مبتلاے امراض وبائی کر دیتا ہے اور نقصان اٹہاتا ہے وہ اپنی کاہلی اور بے پروائی کا آپ ملزم ہے اور اسطرح بیرحمی جو جانورون پر کرتا ہے اسکی جوابدہی بہی اپنی گردن پر لیتا ہے +—

ہین خشک سالی اور موسم وبائی اور ایام طغیانی دریا مین کام آئے اکثر غفلت کرتے
ہین نتیجہ اسکا یہہ ہوتا ہے کہ جب چارا نہین ملتا جانورون کو چرنے کے لیئے چھوڑ دیتے
ہین اور جانورون کو جو میسر آتا کہا لیتے ہین اکثر زہردار گہاس اور پتے کہا جاتے ہین
یا طغیانی اتر جانے کے بعد مرطوب گہاس کہا کر بیمار اور امراض متعدی مین مبتلا ہو جاتے
ہین - اسلیئے مالکان مویشی کو لازم ہے کہ ایسے موسم کے واسطے ہمیشہ چارا بقدر
ضرورت بلکہ زیادہ جمع کر رکہین تاکہ انکے مویشی اچھا چارا پاکر اور سایہ دار مکان مین
آرام سے رہ کر بیماریون سے بچین - ایسے وقت مین مویشی کا تہان پر بند ہا ہونا
اور دہوپ - بارش اور رات کی ٹہنڈی ہوا سے انکا بچنا بہی ضرور ہے کیونکہ جب انکو
مینہہ کی تکلیف ہوگی - یا تر زمین مین بندے رہینگے - یا گرمی مین دوپہر کی دہوپ سے
تپینگے - موسم سرما مین سرد ہوا اور رات کی شبنم سے تکلیف اٹہائینگے تو کیونکر صحیح
وسالم رہ سکتے ہین - یہہ سب سختیان ہندوستان کے مویشی کمبختی کے مارے کو
سہنی پڑتی ہین - اور بڑے تعجب کی بات ہے کہ ہندو بہی اچہی طرح حفاظت مویشی
کی نہین کرتے اگرچہ مذہب کی روسے بعض مویشی انکے نزدیک متبرک ہین اور پیار
محبت سے بڑھ کر انکی تعظیم و تکریم کرنی بہی انپر لازم ہے + جانورون کا تہان ایسا
بنانا لازم ہے کہ آس پاس کی زمین سے اونچا ہو اور ڈہلاؤ رہے - اور چہت اسکی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# علاج البہائم

## دیباچہ

جن مویشین کی حفاظت اور کہلانے پلانے کی خیر داہی کی جاتی ہے کم بیمار پڑتے ہین اور جنکو خوراک زیادہ بے اندازہ یا کم ملتی ہے اکثر بیمار ہوجاتے ہین ÷ مویشی کے مالک اگر تہوڑی سی توجہ کرین اور اپنے جانورون کی خبر رکھین تو ممکن ہے کہ مویشی بیماری سے محفوظ رہین ۔ جو امراض اِس رسالہ مین لکھے ہین انمین سے بعض ہی ایسے ہین جو وبائی اور متعدی ہونے کی وجہ سے ہوتے ہین ورنہ باقی سب مرض مالکون کی بے پروائی اور کھلانے پلانے کی بے خبری سے پیدا ہوتے ہین ÷ اس رسالہ مین بہت سے بیماریون کے اسباب مفصل بیان کیے گئے ہین اور ان سب کا انسداد مالک کی تہوڑی سی خبرگیری سے ہوسکتا ہے اگر اسپر بہی توجہ نکرین اور بیماری انکے مویشی مین پہلے تو انکا قصور ہے ÷ مالک مویشی گھاس اور پیال کے جمع کرنے

## فهرست فصول مندرجهٔ کتاب معه خلاصه‌های هر فصل به نشانی و تعداد صفحات

